سورۂ اخلاص تین بار اور سورۂ الکافرون تین بار، سلام پھیرنے کے بعد ہاتھ اُٹھا کر یہ دعا پڑھو:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِىْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِتْرًا لَّمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝

ترجمہ: کوئی معبود نہیں سوائے اللہ تعالیٰ کے وہ یکتا ہے کوئی اس کا شریک نہیں تمام ملک اسی کا ہے سب تعریفیں اسی کے لیے ہیں وہی سب کو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے۔ وہ ہمیشہ سے ہے اسے کبھی موت نہیں آئے گی۔ تمام نیکیاں اسی کے ہاتھ میں ہیں وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے وہ یکتا ہے اس کا کوئی مثل نہیں وہ یگانہ و یکتا ہے نہ اس کی کوئی بیوی ہے اور نہ کوئی اولاد۔"

اس دعا کو پڑھنے کے بعد دونوں ہاتھ چہرے پر پھیر لو۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ پھر (اس) مہینے کے آخر میں دس رکعتیں پڑھو۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص اور سورۂ کافرون تین تین مرتبہ پڑھو۔ سلام پھیرنے کے بعد ہاتھ اُٹھا کر یہ کہو:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِىْ وَيُمِيْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّاهِرِيْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ ۝

ترجمہ: "نہیں کوئی معبود سوائے اللہ تعالیٰ کے وہ یکتا ہے اس کا کوئی



شریک نہیں۔ تمام ملک اسی کا ہے اور سب تعریفیں اسی کے لیے ہیں اسی کے ہاتھ میں ہر نیکی ہے اور وہی ہر چیز پر قادر ہے اور ہمارے آقا (حضرت) محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اور آپ کی آل پاک اطہار پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو بلند مرتبے والے اللہ کے بغیر نہ کوئی قوت ہے اور نہ کوئی طاقت۔"

اس کے بعد دعا مانگو تمہاری دعا قبول ہوگی۔ پروردگار عالم تمہارے اور دوزخ کے درمیان ستر خندقیں حائل فرما دے گا ہر خندق اس قدر بڑی اور لمبی ہوگی کہ جیسے زمین سے آسمان تک کا فاصلہ ہر رکعت کے بدلے دس لاکھ رکعتیں لکھی جائیں گی (یعنی دس لاکھ رکعتوں کا ثواب عطا ہوگا) دوزخ سے خلاصی اور پل صراط سے (کسی خطرے کے بغیر) عبور تمہارے واسطے مقرر کر دیا جائے گا۔ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ بیان فرمایا تو میں اس اجر عظیم پر روتا ہوا سر بسجود ہو گیا۔

## رجب المرجب کی پہلی جمعرات:

رجب المرجب کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو عبادت الٰہی کرنے سے بے شمار ثواب حاصل ہوتا ہے۔ ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: اس مہینہ میں خاص طور پر مغفرت ہوتی ہے اس مہینہ میں خونریزی سے بچایا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس مہینہ میں اپنے انبیاء کرام کی دعاؤں کو قبول فرمایا اور اسی مہینہ میں اپنے دوستوں کو دشمنوں سے رہائی عطا کی۔ جس نے اس مہینہ کے روزے رکھے تو اس نے اللہ تعالیٰ کے ذمہ تین چیزیں واجب کر لیں گزشتہ تمام گناہوں کی معافی، آئندہ عمر میں ہونے والے گناہوں سے بچاؤ اور تیسرے یہ کہ روزِ قیامت پیاسے ہونے کا خطرہ باقی نہ رہے گا۔ یہ سن کر ایک بوڑھا شخص کھڑا ہوا اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! (ضعف کی وجہ سے) میں پورے مہینے

کے روزے نہیں رکھ سکتا۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اول تاریخ، درمیانی تاریخ اور آخری تاریخ کا روزہ رکھ لیا کرو تمہیں پورے مہینے کے روزوں کا ثواب مل جائے گا۔ کیونکہ (اس مہینہ میں) ہر نیکی کا ثواب دس گنا ہے لیکن رجب کے پہلے جمعۃ المبارک کی شب سے غفلت نہ کرنا کیونکہ یہ شب ایسی ہے کہ ملائکہ اس شب کو "لیلۃ الرغائب" (یعنی مقاصد کی شب) کہتے ہیں۔ جب اس رات کی پہلی تہائی گزر جاتی ہے تو تمام آسمانوں اور زمینوں میں کوئی فرشتہ ایسا باقی نہیں رہتا جو خانہ کعبہ یا اطراف کعبہ میں جمع نہ ہو جائے۔ اس وقت پروردگار عالم تمام فرشتوں کو اپنے دیدار سے مشرف کرتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ مجھ سے مانگو جو چاہو۔ فرشتے عرض کرتے ہیں یا اللہ! ہماری عرض یہ ہے کہ تو رجب المرجب کے روزہ داروں کو بخش دے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں نے ان کو بخش دیا۔

اس کے بعد حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جس نے رجب المرجب کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھا اور اس کی شب (یعنی افطاری کے بعد) مغرب و عشاء کی نماز کے درمیان بارہ رکعتیں (اس طرح سے) پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ القدر اور بارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھی اور ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرا اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد مجھ پر ستر مرتبہ درود پاک پڑھا اور (درود پاک) پڑھ کر ایک سجدہ کیا اور سجدے میں ستر مرتبہ

سُبُّوۡحٌ قُدُّوۡسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوۡحِ پڑھ کر سجدے سے

سر اٹھایا اور ستر مرتبہ یہ دعا پڑھی:

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْاَ

عْظَمُ ○

یہ دعا پڑھنے کے بعد جو پہلے سجدہ کی طرح دوسرا سجدہ کیا اور سجدہ کی حالت میں ہی اللہ تعالیٰ سے اپنی جو مراد مانگی تو اس کی مراد پوری کر دی جائے گی۔ حضور نبی



کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ جو بندہ یہ نماز پابندی سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہوں کو معاف فرما دے گا۔ خواہ وہ سمندر کے جھاگ، ریت کے ذرات کے برابر یا پہاڑوں کے ہم وزن ہوں یا بارش کے قطروں اور درختوں کے پتوں کے برابر گنتی میں ہوں۔ قیامت کے روز اپنے گھر کے (یعنی اپنے خاندان کے) سات سو افراد کے حق میں اللہ تعالیٰ کی شفاعت قبول فرمائے گا اور جب قبر میں اس کی پہلی رات ہوگی تو اس نماز کا ثواب اچھی شکل اور فصیح زبان کے ساتھ اس کے سامنے آئے گا اور اسے کہے گا اے میرے پیارے! تجھے خوشخبری ہو یقیناً تو ہر شدت اور تنگی سے نجات پا رہے گا۔ وہ شخص پوچھے گا تو کون ہے؟ میں نے تیرے چہرے سے زیادہ خوبصورت کوئی چہرہ نہیں دیکھا۔ تمہاری خوش کلامی سے زیادہ کسی کا کلام نہیں پایا اور نہ تمہاری خوشبو سے بڑھ کر کسی کی خوشبو میں نے سونگھی۔ وہ جواب دے گا اے میرے پیارے! میں تمہاری اس نماز کا ثواب ہوں جسے تو نے فلاں سال فلاں مہینہ میں پڑھا تھا۔ آج میں اس لیے آیا ہوں کہ تیری مراد پوری کروں اور تیری تنہائی کا ساتھی بنوں تجھ سے وحشت کو دور کروں۔ جب قیامت کے دن صور پھونکا جائے گا تو محشر کے عرصہ میں میں تیرے سر پر سایہ کروں گا۔ پس تو خوش ہو جا تو اپنے آقا کی جانب سے کبھی اپنی نیکی کو ضائع نہیں دیکھے گا۔ (یعنی تیری کوئی نیکی ضائع نہ ہوگی۔)

ایک روایت میں آتا ہے کہ جب رجب کے پہلے جمعہ کی ایک تہائی شب گزرتی ہے تو کوئی فرشتہ باقی نہیں رہتا مگر سب رجب کے روزہ داروں کے لیے بخشش کی دعا کرتے ہیں۔

تین روزے:

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جس نے ماہ حرام (رجب المرجب) میں تین روزے رکھے

اس کے لیے نو برس کی عبادت کا ثواب لکھا جاتا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے یہ بات نہ سنی ہو تو میرے دونوں کان بہرے ہوں۔

## پہلا دن:

چاہیے کہ رجب المرجب کے پہلے دن طلوعِ آفتاب کے بعد غسل کرے اور دس رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۃ الکافرون اور تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد کلمۂ تمجید پڑھے اور پھر یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ

انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والے کے نامۂ اعمال میں ثوابِ عظیم لکھا جائے گا۔

## روزانہ کا وظیفہ:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی رجب کے مہینہ میں نمازِ فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے پچاس سال کے گناہ معاف فرما دے گا اور قبر کے عذاب سے نجات عطا کرے گا۔

## ہر حاجت پوری ہو:

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی ہر جائز حاجت پوری ہو جائے تو وہ رجب کے مہینہ میں یہ عمل کرے کہ جو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خواجہ اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا تھا۔ تیسری اور چوتھی اور پانچویں اور ایک روایت کے



مطابق تیرھویں، چودھویں، پندرھویں اور ایک روایت کے مطابق پچیسویں، چھبیسویں اور ستائیسویں تاریخ کو روزہ رکھے۔ جو شخص کے مطابق ناویں، پچیسویں اور چھبیسویں تاریخ کو روزہ رکھے۔ چاشت کے وقت ہر روز غسل کرے اور کسی سے کوئی کلام کیے زوال سے قبل بارہ رکعتیں چار چار رکعت کر کے پڑھے۔ چار رکعتوں میں سورۃ فاتحہ کے بعد کوئی بھی سورۃ جو یاد ہو پڑھے اور سلام کے بعد ستر مرتبہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ . لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ پڑھے۔ دوسری چار والی رکعتوں میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ نصر پڑھے اور سلام کے بعد ستر مرتبہ

اِنَّكَ الْقَوِيُّ مُعِيْنٌ وَاَهْدِي ذَلِيْلٌ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

تیسری چار رکعتوں میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور سلام کے بعد ستر مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھے۔ اس کے بعد اپنا دایاں ہاتھ سینے سے نیچے اتار کر سجدہ کرے۔ بحالتِ سجدہ کی حالت میں جو بھی جائز حاجت ہو اس کے لیے بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔

## پندرھویں شب:

رجب المرجب کی پندرھویں شب کو عبادتِ الٰہی کرنا بے شمار فیوض و برکات کے حصول کا باعث ہے چاہیے کہ اس رات کو نمازِ عشاء کے بعد دس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ اسی طرح اگر کوئی پندرھویں شب آدھی رات کے وقت دس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی

اور پانچ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے تو اُسے دس شہیدوں اور دس حج کا ثواب ملے گا۔

## پندرھواں دن:

اس ماہ کا پندرھواں دن بھی بہت بابرکت ہے۔ جو شخص اس دن کی تعظیم کرتا ہے پروردگار عالم اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرماتا ہے۔ جو کوئی چاشت کے وقت پچاس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۂ اخلاص' سورۂ فلق اور سورۃ الناس پڑھے۔ پھر تمام نوافل کی ادائیگی کے بعد بارگاہِ الٰہی میں سجدہ ریز ہو کر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ لَکَ صَلَّیْتُ وَلَکَ سَجَدْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ فَارْحَمْ ذُلِّیْ وَکُنْ لِیْ بِرَحْمَتِکَ وَالْفُؤَادِیْ وَخُشُوْعِیْ وَخُضُوْعِیْ وَتَضَرُّعِیْ وَتَحَیُّرِیْ وَفَقْرِیْ وَفَاقَتِیْ وَاجْعَلْ لِّیْ فَرَجًا مِّنْ ھَمِّیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

بفضل باری تعالیٰ اس کو گناہوں کی معافی عطا ہوگی اور قیامت کے دن شادمانی حاصل ہوگی۔

## ستائیس رجب کا روزہ:

ستائیس رجب کا روزہ رکھنے کی بہت فضیلت ہے۔ حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی تصنیف "غنیۃ الطالبین" میں ایک روایت نقل فرماتے ہیں' جس کے راوی حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کی گئی ہے کہ حضور نبی کریم



علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا' رجب کے مہینہ میں ایک دن اور ایک شب ایسی ہے کہ اگر اس دن کا کوئی روزہ رکھے اور اس شب کو عبادت کرے تو اس کو ایک سو برس روزے رکھنے والے اور سو برس کی راتوں میں عبادت کرنے والے کے برابر اجر ملے گا۔ یہ شب وہ ہے جس کے بعد رجب کی تین راتیں رہ جاتی ہیں۔ اور یہ وہ دن ہے کہ جس دن اللہ تعالیٰ نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو رسالت عطا فرمائی۔

ستائیسویں رجب المرجب کو روزہ رکھنے کی فضیلت کے ضمن میں ایک اور روایت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا' جس نے ستائیسویں رجب کا روزہ رکھا اس کو ساٹھ مہینوں کے روزوں کا ثواب عطا ہوگا اسی روز حضرت جبرائیل علیہ السلام حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ اقدس میں رسالت لے کر نازل ہوئے۔

## ماہ رجب کا احترام:

رجب المرجب کے مہینہ میں عبادت کی فضیلت اور اس ماہ کے احترام میں رب تعالیٰ کی اطاعت کرنے کے ضمن میں امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی تصنیف "مکاشفۃ القلوب" میں لکھتے ہیں کہ بیت المقدس میں ایک عورت رجب المرجب کے ہر دن میں بارہ ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھا کرتی تھی اور اس مبارک مہینہ میں اونی لباس زیب تن کیا کرتی تھی۔ ایک مرتبہ وہ بیمار ہوگئی تو اس نے اپنے بیٹے کو وصیت کی کہ اسے بکری کی اون سے بنے ہوئے لباس سمیت دفن کیا جائے۔ جب اس کا انتقال ہوگیا تو اس کے بیٹے نے اسے بہت ہی اچھے کپڑوں کا کفن پہنایا' رات کے وقت اس نے خواب میں اپنی ماں کو دیکھا وہ کہہ رہی تھی۔ میں تجھ سے خوش نہیں ہوں کیونکہ تو نے میری وصیت کے خلاف کیا ہے۔ وہ گھبرا کر اٹھ بیٹھا اور اپنی والدہ کے لباس کو اٹھایا تاکہ اسے بھی قبر میں دفن کر کے آئے۔ اس نے جا کر اپنی ماں کی قبر کو کھودا لیکن اُسے قبر میں کچھ بھی نہ ملا۔ وہ بہت حیران ہوا' اس وقت اُسے ایک آواز سنائی دی کہ کیا تجھے

معلوم نہیں کہ جس نے رجب میں ہماری اطاعت کی اسے ہم تنہا اور اکیلا نہیں چھوڑتے۔

## اعتکاف:

ایک روایت میں آتا ہے کہ جب ستائیسویں رجب آتی تو حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ عادت مبارکہ تھی کہ آپ اعتکاف میں بیٹھ جاتے اور نمازِ ظہر کے بعد نوافل ادا فرماتے۔ اس کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھتے تھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ القدر اور پچاس مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھتے تھے پھر عصر تک دعاؤں میں مشغول رہتے۔ انہوں نے فرمایا کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا یہی معمول تھا۔

## ستائیسویں شب:

اس ماہ کی ستائیسویں شب کو بارہ رکعت نفل نماز تین سلام سے پڑھنے کی بہت فضیلت ہے۔ یہ نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی چار رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ قدر پڑھے۔ چار رکعتیں پڑھنے کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر نہایت توجہ و یکسوئی سے ستر مرتبہ یہ پڑھے:

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ○ اس کے بعد پھر چار رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ نصر پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد بیٹھ کر ستر مرتبہ یہ پڑھے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ○ اس کے بعد چار رکعت نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد بیٹھ کر ستر مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھے۔ اس کے بعد بارگاہِ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے، جو بھی جائز مراد ہوگی ان شاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔



## شبِ معراج:

ماہ رجب المرجب کی ستائیسویں شب کو چاہیے کہ بارہ رکعت نفل نماز چار چار رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ایک سو مرتبہ یہ پڑھے:

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

اس کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ پھر دو سو مرتبہ درود پاک پڑھے اور سجدے میں جا کر بارگاہِ الٰہی میں عجز و انکساری سے دعا مانگے، بفضلِ باری تعالیٰ دعا جلد قبول ہوگی۔

## چھ رکعت نفل:

جو کوئی رجب کی ستائیس تاریخ کی شب کو نمازِ عشاء کے بعد چھ رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو پروردگارِ عالم اس کی تمام دلی حاجات کو پورا فرمائے گا۔

## سو رکعت نفل:

رجب المرجب کی ستائیسویں شب کو نفل نماز پڑھنے کی فضیلت و ثواب کے بارے میں حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ رجب کے مہینہ کی ستائیسویں شب میں سو رکعت نفل نماز پڑھنی منقول ہے۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر سجدہ ریز ہو کر بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے اور حاجت طلب کرے ان شاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت خواجہ معین

الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے یہ منا ہے کہ وہ فرمایا کرتے تھے کہ آج کی شب رحمت کی شب ہے۔ جو کوئی اس شب کو زندہ رکھے گا اللہ تعالیٰ کی بے حساب رحمت سے محروم نہ رہے گا۔ حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ آج کی شب ستر ہزار ملائکہ نور کے طباق لیے ہوئے زمین پر نازل ہوتے ہیں اور ہر گھر میں جاتے ہیں جس گھر میں جو شخص شب بیدار ہو اور گناہوں سے دور ہو تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوتا ہے کہ وہ نور کے طباق اس پر نثار کریں۔ یہ بیان کرتے ہوئے حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور فرمایا افسوس! کہ انسان اپنے آپ کو اس نعمت سے محروم رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے کام میں غفلت کرتے ہیں۔

***



# شعبان المعظم

اسلامی سال کے آٹھویں مہینہ کا نام شعبان المعظم ہے جو بڑی فضیلت اور برکت والا مہینہ ہے۔ احادیث مبارکہ میں اس مبارک مہینہ کی فضیلت کا بہت ذکر ہوا ہے۔ چنانچہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا رجب کا شرف اور فضیلت باقی مہینوں پر ایسا ہے جیسے دوسرے کلاموں پر قرآن پاک کی فضیلت اور تمام مہینوں پر شعبان کی فضیلت ایسی ہے جیسے تمام انبیاء کرام پر میری فضیلت ہے اور دوسرے مہینوں پر رمضان المبارک کی فضیلت ایسی ہے جیسے تمام کائنات پر اللہ تعالیٰ کی فضیلت ہے۔

شعبان المعظم کے مہینہ کی فضیلت کے بارے میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ رجب اور رمضان کے درمیان شعبان کا مہینہ ہے۔ لوگ اس کی طرف سے غفلت کرتے ہیں حالانکہ اس ماہ میں بندوں کے اعمال اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں پیش کیے جاتے ہیں۔ اس لیے میں پسند کرتا ہوں کہ میرے اعمال اللہ تعالیٰ کے حضور میں اس طرح سے پیش ہوں کہ میرا روزہ ہو۔

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرمایا کرتے تھے کہ جب شعبان کا مہینہ آ جائے تو اپنے جسموں کو پاکیزہ رکھو اور اس مہینہ میں اپنی نیتیں اچھی رکھو انہیں خوبصورت بناؤ۔

## شعبان کا چاند:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم جب شعبان کا چاند دیکھ لیتے تو قرآن مجید کی تلاوت میں مشغول ہو جاتے اور مسلمان اپنے اموال کی زکوٰۃ نکالتے تاکہ مسکین اور غریب مسلمانوں میں بھی روزے رکھنے کی سکت پیدا ہو جائے' حکام قیدیوں کو طلب کرتے جس پر حد قائم ہونا ہوتی اس پر حد قائم کرتے باقی مجرموں کو آزاد کر دیتے' سوداگر اپنے قرضے ادا کر دیتے' دوسروں سے اپنا قرضہ وصول کر لیتے اور جب رمضان المبارک کا چاند ان کو نظر آ جاتا تو (تمام دنیاوی کاموں سے فارغ ہو کر) اعتکاف میں بیٹھ جاتے تھے۔

## نفلی روزے:

حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام شعبان کے مہینہ میں نفلی روزے رکھا کرتے تھے۔ چنانچہ ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ فرماتے ہیں' میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا کہ میں نے آپ کو سال کے کسی مہینہ میں (رمضان المبارک کے فرض روزوں کے علاوہ) شعبان سے زیادہ روزے رکھتے ہوئے نہیں دیکھا۔ آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے فرمایا لوگ رجب اور رمضان کے درمیانی مہینے سے غافل ہوتے ہیں حالانکہ یہ ایسا مہینہ ہے جس میں اللہ تعالیٰ کے حضور اعمال لائے جاتے ہیں لہٰذا میں اس بات کو پسند کرتا ہوں کہ جب میرا عمل بارگاہ الٰہی میں لایا جائے تو میں روزہ سے ہوں۔ (سنن نسائی)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام روزے رکھتے یہاں تک کہ ہم کہتے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بغیر روزہ



کے نہیں رہیں گے اور پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روزہ رکھنا چھوڑ دیتے یہاں تک کہ ہم کہتے اب آپ کبھی روزے نہیں رکھیں گے اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم شعبان میں اکثر بہت روزے رکھا کرتے تھے۔

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا' حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام رمضان کے علاوہ کسی مہینے میں اتنے روزے نہیں رکھتے تھے جتنے شعبان کے مہینہ میں' اس کی وجہ یہ ہے کہ (سن میں) مرنے والوں کے نام زندوں کی فہرست سے نکال کر مردوں کی فہرست میں شامل کر دیئے جاتے ہیں آدمی سفر میں ہوتا ہے حالانکہ اس کا نام مرنے والوں کی فہرست میں لکھ لیا جاتا ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا' حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام اس طرح مسلسل روزے رکھتے تھے (یعنی ماہ شعبان میں روزے رکھتے تھے) کہ ہم خیال کرنے لگتے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کسی دن کا روزہ نہیں چھوڑیں گے اور جب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روزہ دار نہ ہوتے تو ہم خیال کرتے کہ اب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روزہ نہیں رکھیں گے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو شعبان کے روزے بہت زیادہ محبوب تھے۔ میں نے عرض کیا' یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! کیا سبب ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ماہ شعبان میں روزے رکھتے ہیں؟ آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے فرمایا' عائشہ! یہ ایسا مہینہ ہے کہ سال کے باقی عرصہ میں مرنے والوں کے نام ملک الموت کو لکھ کر اس مہینہ میں دے دیئے جاتے ہیں' میں چاہتا ہوں کہ میرا نام ایسی حالت میں نقل کر کے دیا جائے کہ میرا روزہ ہو۔

## پہلی شب:

شعبان کے مہینہ کی پہلی شب کو جو کوئی چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے نماز کے بعد

اللہ تعالیٰ دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بے شمار ثواب حاصل ہوگا۔

جو کوئی اس مہینہ کی پہلی شب کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ستر مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو پروردگار عالم اس کے نامہ اعمال میں بہت زیادہ ثواب لکھتا ہے۔

## دو رکعت نفل:

جو کوئی شعبان کے مہینہ کی پہلی شب نماز تہجد کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور رکوع و سجود میں معمول کی تسبیح پڑھنے کے بعد یہ کہے:

سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوحِ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّورِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ عَلٰى كُلِّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ ۝

تو پروردگار عالم اسے جہنم کے عذاب سے محفوظ رکھے گا اور جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

## بارہ رکعت نوافل:

شعبان المعظم کی پہلی تاریخ کو نماز عشاء کے بعد جو کوئی بارہ رکعت نوافل دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پندرہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور نماز پڑھنے کے بعد ستر مرتبہ درود پاک پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کی معافی فرمادے گا اس کو نیکی کی توفیق عطا فرمائے گا۔

## پہلا جمعہ:

شعبان کے مہینہ کے پہلے جمعۃ المبارک کو جو کوئی نماز مغرب کے بعد نماز



عشاء سے پہلے دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی دس مرتبہ سورۃ اخلاص ایک مرتبہ سورۃ فلق اور ایک مرتبہ سورۃ ناس پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے ایمان کی سلامتی و رزق عطا فرمائے گا۔

## چار رکعت نوافل:

شعبان کے مہینہ کے پہلے جمعہ کی شب نماز عشاء کے بعد جو کوئی چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ اسے عمرے کا ثواب عطا ہوگا۔

## آٹھ رکعت نوافل:

جو کوئی شعبان کے مہینہ کے پہلے جمعہ کی شب نماز عشاء کے بعد آٹھ رکعت نفل نماز ایک سلام سے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور اس نفل نماز کا ثواب خاتون جنت حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو بخشے تو بفضل باری تعالیٰ اسے جنت میں جگہ عطا ہوگی۔

## چودہ شعبان المعظم:

جو کوئی شعبان کے مہینہ کی چودہ تاریخ کو نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ حشر کی آخری تین آیات ایک ایک مرتبہ اور تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ اسے گناہوں کی معافی عطا ہوگی۔

**افطاری کے وقت:**

جو کوئی شعبان المعظم کی چودہ تاریخ کو روزہ رکھے اور افطاری کے وقت سے چند منٹ پہلے تک باوضو حالت میں چالیس مرتبہ یہ پڑھے:

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ.

تو پروردگار عالم اس کے گذشتہ گناہوں کو بخش دے گا۔

**نمازِ عشاء کے بعد:**

شعبان کی چودہ تاریخ کو نمازِ عشاء کی ادائیگی سے قبل جو کوئی آٹھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پانچ پانچ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو پروردگار عالم اُسے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

**پندرھویں شب کی فضیلت (شب برأت):**

شعبان المعظم کی پندرھویں شب کو عبادت کرنا بہت ہی فضیلت کا باعث ہے۔ اس شب کو شب قدر اور شب برأت بھی کہا جاتا ہے۔ اس شب کی فضیلت کے بارے میں حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں کہ شعبان المعظم کی پندرھویں شب کو اللہ تعالیٰ آسمان دنیا پر جلوہ افروز ہوتا ہے اور اس شب کو اپنے بندوں کے لیے بے شمار دروازے اپنی رحمت کے کھول دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ کون ہے جو آج کی رات مجھ سے بخشش کی طلب کرے اور میں اس کے گناہوں کو بخش دوں ہے کوئی رزق مانگنے والا کہ میں اُسے رزق دوں اور ہے کوئی مصائب و آفات میں مبتلا کہ میں اس کی مشکلات آسان کر دوں تاکہ اس کے مصائب ختم ہو جائیں۔ حتیٰ کہ یونہی لوگوں پر رحمتوں کی یہ منادی جاری رہتی ہے کہ فجر طلوع ہو جاتی ہے۔ (سنن ابن ماجہ)



شعبان المعظم کی پندرھویں شب کی فضیلت بیان کرتے ہوئے ابن اسحٰق نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک روایت نقل کی ہے کہ مجھے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس کسی کام کی غرض سے بھیجا۔ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے عرض کی کہ جلدی کیجئے میں حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس حال میں چھوڑ کر آیا ہوں کہ آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) پندرہ شعبان کی شب کے بارے میں گفتگو فرما رہے تھے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے مجھ سے فرمایا! اے انس (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! بیٹھ میں تجھے شعبان کی پندرھویں شب کی بات سناؤں کہ ایک مرتبہ یہ رات میری باری کی تھی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام تشریف لائے اور لیٹ گئے۔ رات کو میں بیدار ہوئی تو میں نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نہ پایا۔ میں نے اپنے دل میں یہ خیال کیا کہ شاید حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کسی اور بی بی کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ میں اپنے گھر سے باہر نکلی جب میں مسجد سے گزری تو میرا پاؤں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ چھو گیا۔ اس وقت آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سجدے میں تھے اور فرما رہے تھے: اے اللہ! میرے جسم اور دل نے تجھے سجدہ کیا۔ میرا دل تجھ پر ایمان لایا اور یہ میرا ہاتھ ہے میں نے اس ہاتھ سے کبھی اپنے جسم کو گناہ سے آلودہ نہیں کیا۔ اے پروردگار! تجھ سے ہی ہر عظیم کام کی اُمید کی جاتی ہے میرے بڑے گناہوں کو بخش، میرے اس چہرے نے تجھے سجدہ کیا جسے تو نے پیدا فرمایا اسے صورت بخشی اس میں کان اور آنکھ پیدا کی پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سر مبارک اٹھا کر فرمایا یا اللہ! مجھے ڈرنے والا دل عطا فرما جو شرک سے بری اور پاک ہو کافر اور بدبخت نہ ہو پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ میں گر گئے اور میں نے سنا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس وقت فرما رہے تھے یا اللہ! میں تیری رضا کے ساتھ تیری ناراضی سے پناہ مانگتا

ہوں' تیرے عفو کے طفیل' تیرے عذاب سے اور تیرے طفیل تیری گرفت سے پناہ مانگتا ہوں میں تیری مکمل تعریف نہیں کر سکتا جیسا کہ تو نے اپنی تعریف کی ہے' میں وہی کچھ کہتا ہوں جو کہ میرے بھائی حضرت داؤد علیہ السلام نے کہا' میں اپنا چہرہ اپنے آقا کے لیے خاک آلود کرتا ہوں اور میرا آقا اس لائق ہے کہ اس کے آگے چہرہ خاک آلود کیا جائے۔

پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنا سر مبارک اٹھایا تو میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! میرے ماں باپ' آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یہاں تشریف فرما ہیں اور میں وہاں تھی' آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اے حمیرا! کیا تو نہیں جانتی کہ یہ پندرہ شعبان کی شب ہے' اس رات میں اللہ تعالیٰ بنو کلب کے ریوڑوں کے بالوں کے برابر لوگوں کو جہنم سے آزاد فرماتا ہے' لیکن چھ آدمی اس رات بھی محروم رہتے ہیں' شرابی' والدین کا نافرمان' عادی زانی' چغل خور' قاطع رحم اور چنگ و رباب بجانے والا' ایک روایت میں رباب بجانے والے کی جگہ مصور کا لفظ ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ نصف ماہ شعبان المعظم کی رات کو میرے پاس حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور فرمایا' یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اپنا سر انور اٹھایئے اور آسمان کی طرف دیکھئے' میں نے ان سے پوچھا کہ یہ کون سی شب ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ یہ وہ شب ہے کہ جس شب اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کے تین سو دروازے کھول دیتا ہے اور ہر اس شخص کو بخش دیتا ہے جو مشرک نہیں ہوتا' جادوگر' کاہن' سود خور' زانی اور عادی شرابی نہیں ہوتا' اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو اس وقت تک معاف نہیں فرماتا جب تک وہ توبہ نہ کر لیں۔ پھر جب رات کا چوتھائی پہر گزر گیا



تو جبرئیل علیہ السلام پھر تشریف لائے اور کہا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اپنا سر اقدس اٹھایئے' آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایسا ہی کیا اور ملاحظہ فرمایا کہ جنت کے دروازے کھلے ہوئے ہیں اور پہلے دروازے پر ایک فرشتہ پکار رہا ہے' خوشخبری ہو اس شخص کے لیے جس نے رات کو رکوع کیا' دوسرے دروازے پر ایک اور فرشتہ پکار کر کہہ رہا تھا' خوشخبری ہو اس کے لیے جس نے اس شب میں سجدہ کیا' تیسرے دروازے پر ایک اور فرشتہ پکار رہا تھا' خوشخبری ہو اس کے لیے جس نے اس رات دعا کی' چوتھے دروازے پر ایک اور فرشتہ آواز دے رہا تھا کہ خوشخبری ہو ان لوگوں کے لیے جو اس رات میں ذکر کرنے والے ہیں۔ پانچویں دروازے پر ایک فرشتہ یہ ندا دے رہا تھا خوشخبری ہو اس کے لیے جو اس شب میں اللہ تعالیٰ کے خوف سے رویا' چھٹے دروازے پر فرشتہ ندا کر رہا تھا' اس شب میں تمام مسلمانوں کے لیے خوشی ہو' ساتویں دروازے پر فرشتہ پکار رہا تھا' کیا کوئی ہے مانگنے والا کہ اس کی خواہش اور حاجت پوری کی جائے؟ آٹھویں دروازے پر فرشتہ یہ ندا کر رہا تھا کہ ہے کوئی معافی مانگنے والا کہ اس کے گناہ معاف کر دیے جائیں' حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ میں نے پوچھا کہ اے جبرئیل (علیہ السلام)! یہ دروازے کب تک کھلے رہیں گے؟ جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ رات شروع ہونے سے طلوع فجر تک۔ اس کے بعد جبرئیل علیہ السلام نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اس رات میں جہنم سے خلاصی پانے والوں کی تعداد بنی کلب کی بکریوں کے بالوں کے برابر ہوگی۔

### صلوٰۃ الخیر:

شب برات میں نوافل اور ذکر الٰہی کی بہت فضیلت ہے اس شب نوافل ادا کرنا' شب بیداری کرتے ہوئے ذکر الٰہی کرنا' اللہ تعالیٰ سے عجز و انکساری کے ساتھ

گڑگڑا کر روتے ہوئے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا انسان کو حقیقی کامیابی سے ہمکنار کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس بندے پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرماتا ہے۔ اس مبارک اور بابرکت شب میں صلوٰۃ الخیر پڑھنے سے بہت سی برکات حاصل ہوتی ہیں۔ یہ نماز سلف صالحین سے منقول ہے اور یہ نفل نماز شعبان المعظم کی پندرھویں شب نمازِ عشاء کے بعد پڑھی جاتی ہے اس میں ایک سو رکعتیں ہیں اور دو دو رکعت کر کے اس طرح پڑھی جاتی ہے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی جاتی ہے۔ اس طرح پوری نفل نماز میں ایک ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی جاتی ہے۔ یہ نفل نماز سلف صالحین باجماعت پڑھتے تھے۔ اس نماز کے بارے میں حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھ سے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے تیس صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے بیان کیا کہ اس رات کو جو کوئی یہ نماز پڑھتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کی طرف ستر مرتبہ نگاہ کرتا ہے اور ہر بار اس کی طرف دیکھنے پر اس کی ستر حاجتیں پوری کرتا ہے جن میں سب سے ادنیٰ حاجت اس کے گناہوں کی مغفرت ہے۔ (غنیۃ الطالبین)

## چھ رکعت نفل:

اس ماہ کی پندرھویں شب کو چاہیے کہ نمازِ مغرب کے بعد چھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے۔ پہلے دو نفل پڑھنے سے پہلے عمر میں خیر و برکت کی نیت کرنے دوسرے دو نفل پڑھتے ہوئے بلا مصیبت سے محفوظ رہنے کی نیت کرے تیسرے دو نفل پڑھتے ہوئے مخلوق کا محتاج نہ ہونے کی نیت کرے۔ ہر دو گانہ ادا کرنے کے بعد ایک مرتبہ سورۂ یٰسین یا سورۂ اخلاص اکیس مرتبہ پڑھے پھر یہ دعا "نصف شعبان المعظم" پڑھے۔



اَللّٰهُمَّ يَا ذَا الْمَنِّ وَلَا يُمَنُّ عَلَيْهِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا ذَا الطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ظَهْرُ اللَّاجِيْنَ وَجَارُ الْمُسْتَجِيْرِيْنَ وَاَمَانُ الْخَائِفِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ كَتَبْتَنِيْ عِنْدَكَ فِيْ اُمِّ الْكِتٰبِ شَقِيًّا اَوْ مَحْرُوْمًا اَوْ مَطْرُوْدًا اَوْ مُقْتَرًا عَلَيَّ فِي الرِّزْقِ فَامْحُ اَللّٰهُمَّ بِفَضْلِكَ شَقَاوَتِيْ وَحِرْمَانِيْ وَطَرْدِيْ وَاقْتِتَارَ رِزْقِيْ وَاَثْبِتْنِيْ عِنْدَكَ فِيْ اُمِّ الْكِتٰبِ سَعِيْدًا مَرْزُوْقًا مُوَفَّقًا لِلْخَيْرَاتِ فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ فِيْ كِتَابِكَ الْمُنَزَّلِ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّكَ الْمُرْسَلِ يَمْحُو اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْكِتٰبِ ٥ اِلٰهِيْ بِالتَّجَلِّي الْاَعْظَمِ فِيْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَهْرِ شَعْبَانَ الْمُكَرَّمِ الَّتِيْ يُفْرَقُ فِيْهَا كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ وَّيُبْرَمُ اَنْ تَكْشِفَ عَنَّا مِنَ الْبَلَاءِ وَالْبَلْوَاءِ مَا نَعْلَمُ وَمَا لَا نَعْلَمُ وَاَنْتَ بِهٖ اَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ٥

## نوافل اور روزہ:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جب شعبان کی پندرھویں شب آئے تو تم رات کو قیام کیا کرو یعنی نوافل پڑھو اور دن کو روزہ رکھو اس لیے کہ اللہ تعالیٰ اس شب میں غروب آفتاب ہونے کے بعد ہی آسمان دنیا پر نازل ہوتا ہے اور فرماتا ہے کہ کوئی بخشش

چاہنے والا ہے تاکہ میں اس کو بخش دوں کوئی رزق مانگنے والا ہے کہ میں اس کو رزق عطا کروں کوئی مصیبت میں مبتلا ہے کہ میں اس کو عافیت دوں۔ اور ایسے ہی فرماتا رہتا ہے یہاں تک کہ صبح طلوع ہو جاتی ہے۔ (ابن ماجہ)

## شب برأت کی دعا:

بزرگانِ دین نے شب برأت میں بارگاہِ الٰہی میں مقبول دعائیں بھی مانگی ہیں۔ حضرت شیخ ابوالحسن بکری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ بہتر ہے کہ اس شب میں یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ وَالْمُعَافَاتِ الدَّائِمَةَ الدَّائِمَةَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ○

## دس رکعت نفل:

جو کوئی شب برأت میں نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد دس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور پھر سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں جا کر دس مرتبہ یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ سَجَدَكَ سَوَادِيْ وَخَيَالِيْ مَا غَيْرُكَ يَا عَظِيْمُ ○

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کے کرنے سے اس شخص کے نامہ اعمال میں ستر ہزار نیکیوں کا ثواب لکھا جائے گا اور اس کے گناہوں کی معافی عطا ہوگی

## دو رکعت نفل:

بزرگانِ دین سے منقول ہے کہ اس مبارک رات کو دو رکعت نفل نماز اس طرح



سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پانچ سو مرتبہ سورۃ اخلاص اور تین سو مرتبہ معوذتین پڑھے۔ پھر جب سلام پھیرے تو بارگاہِ الٰہی میں سجدہ ریز ہو کر یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ سَجَدَ لَكَ سَوَادِيْ وَخَيَالِيْ وَاٰمَنَ بِكَ فُؤَادِيْ وَاَقَرَّ بِكَ لِسَانِيْ وَهٰذَا ذُلِّنَا ظَاهِرٌ بَيْنَ يَدَيْكَ يَا عَظِيْمُ تُرْجٰى لِكُلِّ عَظِيْمٍ اِغْفِرْ ذُنُوْبِيَ الْعَظِيْمَ فَاِنَّهٗ لَا اِلٰهَ اَنْ يَغْفِرَ غَيْرُكَ يَا عَظِيْمُ اَللّٰهُمَّ سَجَدَ وَجْهِيَ الْفَانِيْ لِوُجُوْدِكَ الْبَاقِي الْاِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ وَجْهٍ خَيْرٍ لَكَ سَاجِدًا ○

اس کے بعد یہ دعا پڑھے

اِعْفِرْ وَجْهِيْ فِي التُّرَابِ لِوَجْهِ سَيِّدِيْ وَبِحَقِّ وَجْهِ سَيِّدِيْ اَنْ يَغْفِرَ الْمَوْجُوْدُ لَهٗ ○

اس کے بعد سجدے سے اپنا سر اٹھائے اور تین مرتبہ درود پاک پڑھ کر یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ قَلْبًا تَقِيًّا مِنَ الشِّرْكِ بَرِيًّا لَا كَافِرًا وَلَا شَقِيًّا.

بفضلِ باری تعالیٰ بندے کو ایمان کی سلامتی اور ایمان کی مضبوطی عطا ہوگی شرِ شیطان سے محفوظ رہے گا جو بھی نیک اور جائز مراد ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔ پروردگارِ عالم ثوابِ عظیم عطا فرمائے گا۔

## چودہ رکعت نفل:

جو کوئی شب برأت میں چودہ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد کوئی بھی سورۃ ایک ایک مرتبہ پڑھے پھر دو رکعت نفل پڑھنے کے بعد چودہ چودہ مرتبہ سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص پڑھے پھر ایک مرتبہ

آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد سورۂ توبہ کی یہ آیات مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

اس کے بعد جو بھی دعا مانگے گا ان شاء اللہ تعالیٰ بارگاہِ الٰہی میں قبول ہوگی۔

## آٹھ رکعت نفل:

جو کوئی شب برأت میں نماز عشاء کے بعد آٹھ رکعت نفل نماز چار چار رکعت کرکے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عذاب قبر سے نجات حاصل ہوگی اور اللہ تعالیٰ اس بندے کو مرنے کے بعد جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

———***———



# رمضان المبارک

اسلامی سال کے نویں مہینے کا نام رمضان المبارک ہے۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے۔ رمضان المبارک کی فضیلت کے بارے میں ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جب رمضان کا مہینہ شروع ہوتا ہے تو آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیطین زنجیروں میں جکڑ دیئے جاتے ہیں اور ایک روایت میں آتا ہے کہ رحمت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں۔ (بخاری و مسلم)

ایک اور حدیث پاک میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شعبان کے آخر میں وعظ فرمایا: اے لوگو! تمہارے پاس عظمت والا، برکت والا مہینہ آیا۔ وہ مہینہ جس میں ایک ایسی رات ہے جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے اور اس کے روزے اللہ تعالیٰ نے فرض کیے اور اس کی رات میں قیام کرنا تطوع یعنی نفل قرار دیا ہے۔ جو اس میں نیکی کا کوئی کام یعنی نفل عبادت کرے تو ایسا ہے جیسے اور مہینہ میں فرض ادا کیا۔ اور جس نے ایک فرض ادا کیا تو ایسا ہے جیسے اور دنوں میں ستر فرض ادا کیے۔ یہ صبر کا مہینہ ہے اور صبر کا ثواب جنت ہے اور یہ غم خواری کا مہینہ ہے اور اس مہینہ میں مومن کا رزق بڑھایا جاتا ہے۔ جو اس میں روزہ دار کو افطار کرائے اس کے گناہوں کے لیے مغفرت ہے اور اس کی

گردن جہنم سے آزاد کر دی جائے گی اور اس میں افطار کرانے والے کو ویسا ہی ثواب ملے گا جیسا روزہ رکھنے والے کو ملے گا بغیر اس کے کہ اس کے ثواب میں کچھ کمی واقع ہو۔

ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! ہم میں سے ہر شخص وہ چیز نہیں پاتا جس سے روزہ افطار کرائے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی دے گا جو ایک گھونٹ دودھ یا ایک کھجور یا ایک گھونٹ پانی سے افطار کرائے اور جس نے روزہ دار کو پیٹ بھر کر کھانا کھلایا اس کو اللہ تعالیٰ میرے حوض سے سیراب کرے گا' کبھی پیاسا نہ ہوگا۔ یہاں تک کہ جنت میں داخل ہو جائے گا۔ یہ وہ مہینہ ہے کہ اس کا پہلا حصہ رحمت ہے' درمیانی حصہ مغفرت ہے اور آخری حصہ دوزخ سے آزادی ہے۔ اور جو اپنے غلام پر اس مہینہ میں تخفیف کرے گا (یعنی کام لینے میں کمی کر دے) تو اللہ تعالیٰ اُسے بخش دے گا اور جہنم سے آزاد فرمائے گا۔ (بیہقی)

## روزہ اور نماز تراویح:

رمضان المبارک کے مہینہ میں روزہ رکھنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔ اس کے علاوہ نماز عشاء کے بعد تراویح پڑھنے کی بھی بہت زیادہ فضیلت ہے۔ چنانچہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص صدق دل اور اعتقاد صحیح کے ساتھ رمضان میں قیام کرے یعنی تراویح پڑھے تو اس کے اگلے گناہ بخش دیے جاتے ہیں۔ (مسلم شریف)

## پہلی شب:

رمضان المبارک کے مہینہ کی پہلی شب کو نماز عشاء کے بعد ایک مرتبہ سورۂ فتح پڑھنا ثواب عظیم حاصل کرنے کا باعث ہے۔ رمضان المبارک کی پہلی شب نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد آسمان کی طرف چہرہ کر کے گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ بہت سی نعمتیں اسے حاصل ہوں گی۔ اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل



فرمائے گا۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَآئِمُ عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ

## روزانہ کا وظیفہ:

جو کوئی رمضان المبارک کے مہینہ میں ہر نماز کے بعد تین مرتبہ یہ دعا پڑھے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اِلَیْہِ تَوْبَۃَ عَبْدٍ ظَالِمٍ لَا یَمْلِکُ نَفْسَہٗ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا وَّلَا مَوْتًا وَّلَا حَیَاۃً وَّلَا نُشُوْرًا ۝

اس کے پڑھنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ گناہوں کی معافی عطا ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے نیکی کے کاموں کی توفیق عطا فرمائے۔

## شب قدر:

رمضان المبارک کے مہینہ کے آخری عشرہ میں عبادت کرنے کا ثواب بہت زیادہ ہے۔ اسی آخری عشرہ میں شب قدر بھی ہے جو بڑی بابرکت اور فضیلت والی رات ہے اس رات میں عبادت الٰہی کرنے والے کو اللہ تعالیٰ خصوصی انعام و اکرام سے نوازتا ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رمضان کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں شب قدر کو تلاش کرو۔ (بخاری شریف)

لیلۃ القدر کی فضیلت کے بارے میں ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے

فرمایا کہ جو شخص ایمان کے ساتھ ثواب کی اُمید سے روزہ رکھے گا تو اس کے اگلے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور جو ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے رمضان کی راتوں میں قیام (یعنی عبادت) کرے گا تو اس کے اگلے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور جو ایمان کے ساتھ ثواب حاصل کرنے کی غرض سے لیلۃ القدر میں قیام کرے گا تو اس کے اگلے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (بخاری ومسلم)

ایک اور حدیث پاک جو اس ضمن میں ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا' رمضان آیا یہ برکت کا مہینہ ہے' اللہ تعالیٰ نے اس کے روزے تم پر فرض کیے ہیں۔ اس میں آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کردیئے جاتے ہیں اور سرکش شیاطین کو طوق پہنائے جاتے ہیں۔ اور اس میں ایک رات ایسی ہے جو ہزار مہینوں سے افضل ہے جو اس کی برکتوں سے محروم رہا وہ بے شک محروم ہے۔ (مشکوٰۃ شریف)

## شب قدر میں عبادت کا انعام:

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب شب قدر آتی ہے تو جبرئیل علیہ السلام ملائکہ کی جماعت کے ساتھ آتے ہیں اور ہر اس بندہ ۔ لیے دعائے مغفرت کرتے ہیں جو کھڑے ہوکر یا بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہتا ہے۔ پھر جب انہیں عیدالفطر کا دن نصیب ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنے ان بندوں پر اپنے فرشتوں کے سامنے اپنی خوشنودی کا اظہار کرتا ہے اور فرماتا ہے کہ اے میرے فرشتو! اس مزدور کی اُجرت کیا ہے جو اپنا کام پورا کردے۔ فرشتے عرض کرتے ہیں کہ اے ہمارے رب! اس کی اُجرت یہ ہے کہ اس کو پورا معاوضہ دیا جائے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے میرے فرشتو! میرے بندوں اور میری لونڈیوں نے (میرے مقرر کیے ہوئے) فرض کو ادا



کردیا ہے اب وہ گھروں سے دعا کے لیے عیدگاہ کی طرف نکلے ہیں۔ مجھے قسم ہے اپنی عزت کی' اپنے جلال کی' اپنی بخشش ورحمت کی' اپنی عظمت شان اور اپنی رفعت مکان کی میں ان کی دعائیں قبول کروں گا۔ پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے میرے بندو! اپنے گھروں کو لوٹ جاؤ میں نے تم کو بخش دیا اور تمہاری برائیوں کو نیکیوں میں تبدیل کردیا۔ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پس مسلمان واپس ہوتے ہیں عیدگاہ سے اس حال میں کہ ان کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (بیہقی)

## آخری عشرہ:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں جس قدر (طاعت وعبادت کے لیے) کوشش فرماتے تھے اتنی کسی دوسرے عشرہ میں نہ فرماتے تھے۔ (مسلم شریف)

ایک اور حدیث پاک میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ جب رمضان المبارک کا آخری عشرہ آتا تو حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے تہبند کو مضبوط باندھ لیتے (یعنی عبادت الٰہی میں بہت کوشش فرماتے) راتوں کو جاگتے اور اپنے گھر والوں کو جگاتے۔

## شب قدر کی دعا:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پوچھا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اگر مجھے شب قدر معلوم ہوجائے تو میں اس میں کیا کروں؟ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ دعا پڑھو۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ (ترمذی شریف)

(ترجمہ: اے اللہ! تو معاف کرنے والا ہے معاف کرنا تجھے پسند ہے تو۔

معاف فرمادے)

## لیلۃ القدر:

جیسا کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد مبارک ہے کہ لیلۃ القدر رمضان المبارک کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں ہے۔ اس لیے ہر مسلمان مرد و عورت کو یہ کوشش کرنی چاہیے کہ وہ آخری عشرہ کی طاق راتوں میں بھرپور خشوع و خضوع اور عاجزی و انکساری سے اپنے رب کے حضور مناجات کرے، نوافل ادا کرے، ذکر الٰہی کرے۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر زیادہ سے زیادہ درود پاک پڑھے اور شب بیداری کرتے ہوئے خوب عبادت کرے۔ اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

لیلۃ القدر کے بارے میں ایک حدیث پاک میں اس طرح سے وارد ہوا ہے کہ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے رمضان المبارک کے پہلے عشرہ میں اعتکاف فرمایا اور پھر دوسرے عشرہ میں بھی (اعتکاف فرمایا) پھر جس ترکی خیمہ میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اعتکاف فرمارہے تھے اپنا سر مبارک باہر نکال کر ارشاد فرمایا کہ میں نے پہلے عشرہ کا اعتکاف شب قدر کی تلاش اور اہتمام کی وجہ سے کیا تھا۔ پھر اسی کی وجہ سے دوسرے عشرہ میں کیا۔ پھر مجھے کسی بتانے والے (یعنی فرشتہ) نے بتایا کہ وہ رات آخری عشرہ میں ہے لہٰذا جو لوگ میرے ساتھ اعتکاف کررہے ہیں وہ آخری عشرہ کا بھی اعتکاف کریں۔ مجھے یہ شب (لیلۃ القدر) دکھادی گئی تھی (اس کی نشانی یہ ہے) کہ میں نے اپنے آپ کو اس شب کے بعد کی صبح میں کیچڑ میں سجدہ کرتے دیکھا۔ لہٰذا اب اس کو آخری عشرہ کی طاق راتوں میں تلاش کرو۔ راوی فرماتے ہیں کہ اس شب کو بارش ہوئی اور مسجد چھپر کی تھی وہ ٹپکی اور میں نے اپنی آنکھوں سے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پیشانی مبارک پر اکیس کی صبح کو کیچڑ کا اثر دیکھا۔ (مشکوٰۃ شریف)



حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے لیلۃ القدر کے بارے میں پوچھا تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں ہے یعنی اکیس، تئیس، پچیس، ستائیس، انتیس یا رمضان المبارک کی آخری شب میں۔ جو شخص ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے اس شب میں عبادت کرے اس کے تمام پچھلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ اس شب کی منجملہ اور نشانیوں کے یہ ہے کہ وہ رات کھلی ہوئی چمکدار ہوتی ہے، صاف شفاف، نہ زیادہ گرم نہ زیادہ ٹھنڈی بلکہ معتدل گویا کہ اس میں چاند کھلا ہوا ہے۔ اس شب میں صبح تک آسمان کے ستارے شیاطین کو نہیں مارے جاتے۔ نیز اس کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس کے بعد کی صبح کو سورج بغیر شعاع کے طلوع ہوتا ہے۔ ایسا بالکل ہموار ٹکیہ کی طرح ہوتا ہے۔ جیسا کہ چودھویں رات کا چاند۔ اللہ تعالیٰ نے اس دن کے سورج کے طلوع کے وقت شیطان کو اس کے ساتھ نکلنے سے روک دیا۔ (بہ خلاف باقی دنوں کے کہ طلوع آفتاب کے وقت شیطان کا اس جگہ ظہور ہوتا ہے۔) (الترغیب)

## اکیسویں شب:

رمضان المبارک کی اکیسویں رات کو اکیس مرتبہ سورۃ قدر پڑھنے سے ثواب عظیم حاصل ہوتا ہے۔

رمضان المبارک کی اکیسویں رات کو دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۃ قدر اور تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد ستر مرتبہ درود پاک اور ستر مرتبہ استغفار پڑھے۔ بفضلِ باری تعالیٰ گناہوں کی معافی عطا ہوگی اور اللہ تعالیٰ لیلۃ القدر کی برکت سے یہ نماز پڑھنے والے کو بخش دے گا۔

اکیسویں شب کو ہی چار رکعت نفل نماز دو دو رکعات کرکے اس طرح سے

